اور اللہ تعالٰی کے لیے شفاعت کا مطلب یہ ہے کہ جب وہ حضرات ان لوگوں کو دوزخ سے نکال لیں گے جو شرعی مومن تھے اب اللہ تعالٰی ان لوگوں کو جہنم سے نکالے گا کہ جو اللہ تعالٰی کی توحید کو عقلیات سے جانتے تھے کہ ان کے پاس عقلی دلائل تھے انہی کی وجہ سے توحید کا علم رکھتے تھے اس وجہ سے نہ وہ شرک میں مبتلا ہوئے اور نہ شرعی ایمان لا سکے اور نہ ہی ان سے نیکی ہو سکی کہ وہ کسی وقت کے نبی کی اتباع میں زندگی گذار کر مرے گویا ان کے پاس ایمان کی رتی تک بھی نہ ہوگی۔ انھیں ارحم الراحمین جہنم سے آزاد فرمائے گا۔

**تنبیہ :** اس تقریر کو اچھی طرح سمجھ لیجئے کہ یہ بھی منجملہ عجائبات سے ہے جسے مجھے میرے شیخ علامہ نے افادہ کے طور پر بتایا اور یہ افادہ بھی کشفیہ تھا لیکن تفسیر الفاتحہ للمولی الفناری کے مطابق ہے۔

اے اللہ! ہمیں بخش اور رحم فرما تو ارحم الراحمین ہے۔

**تفسیر عالمانہ** يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ، وہ جانتا ہے جو ان کے سامنے ہے اور جو ان کے پیچھے ہے۔

یہ جملہ مستانفہ دوسرا ہے۔ اللہ تعالٰی کے علم کے محیط ہونے کا بیان ہے کہ اپنی مخلوق کو جانتا ہے کہ ان میں شفاعت کا مستحق کون ہے اور کون نہیں، یعنی جانتا ہے ان کے امورِ دنیا کو جو ان سے پہلے ہوئے اور ان کی امورِ آخرت کو جو انھیں آگے آنے والے ہیں۔ ما بین ایدیھم سے آخرت مراد ہے کہ وہاں پر انھوں نے اپنے لئے اعمال بھیجے اور وما خلفھم سے دنیا مراد ہے کہ وہ اسے اپنی پیٹھ کے پیچھے چھوڑ آئے یا ما بین ایدیھم آسمان سے زمین تک اور وما خلفھم سے جو کچھ آسمانوں میں ہے مراد ہے یا ما بین ایدیھم ان کی زندگی کے لمحات ختم ہونے کے بعد وما خلفھم سے وہ امور جو ان کی پیدائش سے پہلے تھے مراد ہیں یا پہلے سے ان کے وہ اعمال جو وہ کرتے ہیں اچھے یا برے اور دوسرے سے وہ جو اس کے بعد کریں گے مراد ہیں۔ اس عبارت سے مقصود یہ ہے کہ اللہ تعالٰی سفارش کرنے والے اور جس کی سفارش کی جائے گی کے احوال مثلاً اس کے لیے کیا ثواب ہے اور کیا سزا۔ ضمیر ما فی السمٰوٰت و ما فی الارض کی طرف لوٹتی ہے اس لیے کہ ان میں عقلاء بھی ہیں۔ اس بنا پر کہ عقلاء کو غیر عقلاء پر تغلیب ہے یا یہ کہ اس پر 'فاء' دلالت کرتا ہے کہ اس سے انبیاء و ملائکہ مراد ہیں۔ اس اعتبار سے صرف عقلاء ہی مراد ہوں گے۔

وَلَا يُحِيطُونَ اور نہیں ادراک کر سکتے یعنے ملائکہ و انبیاء وغیرہ ہیں سے بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهِ اس کے علم یعنی معلومات میں سے کسی شئے کو إِلَّا بِمَا شَاءَ

**علم عطائی کا ثبوت اور اس کے دلائل**[1] : ہاں جو کچھ وہ چاہے تو اسے وہ جانتے ہیں یعنی جس پر وہ انھیں مطلع کرتا ہے

---

[1] : وہابی دیوبندی عطائی علم غیب کے منکر ہیں ۱۲۔ دیکھئے تقویۃ الایمان اور فتاوی رشیدیہ۔ تفصیل کے لیے دیکھئے (بقیہ بر صفحہ نمبر ۲۶)

جیسے رسل کرام کی خبریں۔ چنانچہ دوسرے مقام پر فرمایا :

"عالم الغیب فلا یظھر علی غیبہ احدا الا من ارتضی من رسول "

**سوال :** من علمہ میں تم نے علم بمعنے معلومات کیوں کہا ہے ؟

**جواب :** اس لیے کہ علم اللہ تعالےٰ کی صفت ہے اور اسی سے قائم ہے اور وہ اجزاً ہونے سے پاک ہے ہم نے علم بمعنے معلوم کہا ہے تاکہ استثناً اس پر تبعیض کا مفہوم صادق آسکے جو ہمارا مطلوب ہے ۔

## ہمارے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے علوم کا کیا کہنا

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے :

"یعلم محمد علیہ السلام ما بین ایدیھم من الامور الاولیات قبل خلق اللہ الخلائق ...الخ

حضور محمد کریم صلے اللہ علیہ وسلم جانتے ہیں جو کچھ ان سے پہلے ہوا یعنے وہ امور جو پہلے گزرے جب کہ اللہ تعالےٰ نے ابھی مخلوق کو پیدا بھی نہیں فرمایا تھا ۔

خود حضور سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

اول ما خلق اللہ نوری (سب سے پہلے اللہ تعالےٰ نے میرے نور کو پیدا فرمایا)

وما خلفھم اور جو ان کے بعد کو ہوگا جیسے قیامت کے خطرناک معاملات اور مخلوق کی گھبراہٹ اور اللہ تعالےٰ کا غضب میں ہونا انبیاء علیہم السلام کا شفاعت کرنا اور ان کا نفسی نفسی پکارنا پھر مخلوق کو ایک دوسرے کے حوالے کرنا یہاں تک کہ سخت پریشانی کے عالم میں حضور سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم کے حضور میں حاضر ہونا۔ کیونکہ شفاعت کبریٰ صرف آپ سے ہی مخصوص ہے ۔ ولا یحیطون بشیء من علمہ کی ضمیر کے متعلق احتمال ہے کہ یہ حضور علیہ السلام کی طرف راجع ہو یعنے حضور علیہ السلام شاہد ہیں ان کے احوال پر یعنی جانتے ہیں جو ان کے آگے ہے یعنی ان کی سیرت اور ان کے معاملات کو اور ان کے قصے جانتے ہیں۔ وما خلفھم سے مراد آخرت کے امور اور اہل جنت اور اہل نار کے احوال ہیں اور آپ کی معلومات میں سے کچھ نہیں جانتے ہاں جن کے لیے وہ چاہیں یا انھیں وہ خبر دیں "

## علمِ نبوی و علمِ الٰہی کے متعلق عقیدہ

ہمارے شیخ علامہ (ابقاہ اللہ بالسلامۃ) نے رسالہ رحمانیہ میں جو انھوں نے کلمہ عرفانیہ کے بیان میں تحریر فرمایا ہے کہ علم اولیاً

---

(بقیہ حاشیہ) میری کتاب " دیوبندی بریلوی فرق " (اویسی)

بکے علوم انبیاء کے علوم سے وہ نسبت رکھتے ہیں جو قطرے کو سات دریاؤں سے اور انبیاء کے علوم کو ہمارے نبی پاک صلے اللہ علیہ وسلم کے علم سے وہی نسبت ہے جو مذکور ہوئی اور ہمارے نبی پاک صلے اللہ علیہ وسلم کے علوم کو اللہ تعالےٰ کے علم سے بھی وہی نسبت ہے"

قصیدہ بردہ شریف میں ہے ؎

۱۔ وکلھم من رسول اللہ ملتمس

غرفا من البحر او رشفا من الدیم

۲۔ وواقفون لدیہ عند حدھم

من نقطۃ العلم او من شکلۃ الحکم

**ترجمہ:** (۱) اور تمام پیغمبران عظام علی نبینا وعلیہم السلام حضور علیہ السلام کے دریائے معرفت اور باران رحمت سے پانی کے چلّو یا قطرہ آب کی درخواست کرتے ہیں۔

(۲) تمام رسل کرام علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ میں اپنی اپنی حد پر اس طرح کھڑے ہیں جیسے نقطہ اور اعراب اپنی جگہ پر متمکن ہوتے ہیں اور حد سے متجاوز نہیں ہوتے۔

**شرح اشعار مذکورہ:** کائنات کے علوم اگرچہ کثیر ہیں لیکن اللہ تعالےٰ کے علم کے سامنے بمنزلہ ایک قطرہ کے ہیں! در اللہ تعالیٰ کے علوم سے حصول کا مرکز حضرت محمد مصطفیٰ صلے اللہ علیہ وسلم ہیں اس لیے ہر نبی و ولی اپنی قابلیت و استعداد کے مطابق حضور نبی پاک صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے علم حاصل کر رہا ہے۔ کسی کو حق نہیں کہ وہ حضور نبی پاک صلے اللہ علیہ وسلم سے آگے بڑھے یا اُن سے پہلے کچھ حاصل کر سکے۔

**ف:** النقطۃ بروزن فعلۃ نقطت الکتاب نقطا سے ماخوذ ہے اور الشکلۃ بالفتح بروزن فعلۃ، شکلت الکتاب ای قیدتہ بالاعراب سے ماخوذ ہے یعنی میں نے اسے اعراب سے مقید کیا۔

**تفسیر عالمانہ** وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اس کی کرسی آسمانوں اور زمین سے فراخ ہے۔ الکرسی وہ جس پر بیٹھا جاتا ہے یعنے ایسی شے جو لکڑی سے تیار کی گئی ہو کہ اس کی لکڑیاں بعض کی بعض پر رکھی جائیں اور بیٹھنے والے کی مقعد سے متصل ہو گویا وہ الکرس کی طرف منسوب ہے اور الکرس وہ کہ جس میں اُون کو تہ بہ تہ رکھا جائے یعنے اس کی کرسی آسمان و زمین سے تنگ نہیں بلکہ بسیط و وسیع ہے۔ اس میں صرف اس کی عظمت کا اظہار اور مثال دینا مطلوب ہے ورنہ حقیقۃً نہ کوئی کرسی ہے اور نہ ہی اس پر کوئی بیٹھنے والا ہے۔

**توضیح:** اس کی تقریر یوں ہے کہ اللہ تعالےٰ نے اپنی مخلوق کے ساتھ اپنی ذات و صفات کی تعریف میں وہ طرز رکھی ہے جو ان کی عادت بادشاہوں اور روساء کے ساتھ ہوتی ہے مثلاً کعبہ کو اپنا گھر کہا اور حکم دیا کہ اس کے ارد گرد طواف کریں جیسے بادشاہوں کے

گھروں کا طواف کرتے ہیں۔ پھر کعبہ کی زیارت کا حکم دیا جیسے لوگ بادشاہوں کے گھروں کی زیارت کرتے ہیں۔ اور فرمایا کہ حجر اسود زمین پر اللہ تعالیٰ کا دایاں ہاتھ ہے پھر اس کے اندر بوسہ دینے کی جگہ متعین فرمائی جیسے لوگ بادشاہوں کے ہاتھ چومتے ہیں۔ اسی طرح قیامت کے دن بندوں سے حساب لینے کے لیے ملائکہ اور انبیاء اور شہدا جمع ہوں گے اور ان کے حساب کے لیے ترازو رکھے گا۔ اس قیاس پر اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات کے لیے عرش معین فرمایا۔ چنانچہ فرمایا:

"الرحمٰن علی العرش استوی"

پھر اپنے لیے کرسی کا تعین فرمایا۔ چنانچہ فرمایا:

وسع کرسیہ السمٰوٰت والارض۔

**خلاصہ:** وہ تمام الفاظ جن میں تشبیہ کا شائبہ ہے مثلاً عرش، کرسی یہ سب صرف مثال کے طور پر ہیں سب سے زیادہ قوی اس میں کعبہ، طواف اور تقبیل الحجر کا معاملہ ہے اور اس میں امت کا اتفاق ہے کہ ان تمام اشیاء کے ذکر سے اللہ تعالیٰ کی عظمت اور اس کی کبریائی مطلوب ہے ورنہ وہ ایسی بات سے منزہ ہے کہ کہا جائے کہ وہ کعبہ میں ہے یا اس طرح کہ وہ الفاظ کہ جن میں اللہ تعالیٰ کو انسانوں سے تشبیہ دی جاتی ہے جیسے اس کے لیے عرش و کرسی وغیرہ ثابت کیے جاتے ہیں۔ بہترین قول وہ ہے جو امام نے فرمایا کہ کرسی ایک جسم ہے جو عرش کے آگے ہے جو ساتوں آسمانوں کو محیط ہے اس لیے کہ زمین ایک کرہ ہے اور آسمان دنیا اس زمین کو ایسے محیط ہے جیسے چھلکا انڈے کو جمیع اطراف سے گھیرے ہوئے ہے۔ اسی طرح پھر دوسرا آسمان آسمان دنیا کو گھیرے ہوئے ہے اسی طرح ہر آسمان یہاں تک کہ عرش الٰہی ہر شے کو محیط ہے۔

**حدیث شریف:** حضور سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

"ساتوں آسمان اور ساتوں زمینیں کرسی کے مقابلہ میں ایسے ہیں جیسے ایک حلقہ جنگل میں پڑا ہو۔ پھر عرش الٰہی کو کرسی پر وہی فضیلت ہے جیسے حلقہ پر اس جنگل کو۔"

**ف:** غالباً آٹھواں فلک وہی فلک البروج ہے۔

## کرسی کا طول و عرض و دیگر معلومات

حضرت مقاتل فرماتے ہیں کہ کرسی کے ہر پایہ کا طول ساتوں آسمان اور ساتوں زمینوں کے برابر ہے اور وہ عرش الٰہی کے سامنے ہے۔ کرسی کو چار فرشتے اٹھائے ہوئے ہیں اور ہر فرشتے کے چار چہرے ہیں اور ان کے قدم ساتویں زمین کے نیچے مقام صخرا پر ہیں جن کی مسافت پانچ سو سال ہے اور ان فرشتوں میں سے ایک فرشتہ سید البشر حضرت آدم علیہ السلام کی صورت پر ہے وہ ایک سال سے دوسرے سال تک اللہ تعالیٰ سے آدمیوں کے لیے رزق اور بارش کا سوال کرتا رہتا ہے دوسرے کی صورت بر اور سید الانعام یعنے جانوروں کا سردار بیل ہے وہ بھی ایک سال سے دوسرے سال تک جانوروں کے رزق کا سوال کرتا رہتا ہے۔

**ف:** اس فرشتے کے چہرے پر اس روز سے جب سے بچھڑے کی پرستش کی گئی ہے نقص اور کمی چھا گئی ہے۔

تیسرے فرشتے کی صورت سید السباع یعنے شیر کی صورت پر ہے وہ بھی ایک سال سے دوسرے سال تک درندوں کے رزق کا سوال کرتا رہتا ہے۔ چوتھے فرشتے کی صورت سید الطیر یعنی نسر (گدھ) کی صورت پر ہے وہ بھی ایک سال سے دوسرے سال تک پرندوں کے لیے رزق کا سوال کرتا رہتا ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلاتِ نجمیہ میں ہے کہ کرسی کی تحقیق میں جاننا چاہیئے کہ دین و دیانت کا تقاضا یہ ہے کہ مسلمان کو چاہیئے کہ جو ارشادِ باری اور احادیث کا حکم ہے ان میں تاویل نہ کرے۔ ان کو ویسے ہی رہنے دے جیسے مذکور ہوا یا جیسے حضور نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے تفسیر فرمائی ہے اسی طرح مانا جائے۔ ہاں کوئی ایسا محقق ہو جسے اللہ تعالٰے نے کشف حقائق و معانی و اسرار و ارشادات التنزیل و تحقیق التاویل سے نوازا ہے۔ اس کا علیحدہ مقام ہے کہ اسے جب اللہ تعالٰے کوئی خاص معنے یا اشارہ یا تحقیق منکشف فرمادے کہ وہ معنے ایسا مناسب ہو کہ صورت اعیان کے معنے میں ابطال لازم آئے جیسے جنت، نار، میزان صراط اور جو کچھ بہشت میں ہے حور، قصور، انہار، اشجار اور ثمار وغیرہ جیسے عرش، کرسی، شمس، قمر، لیل، نہار ان میں کسی قسم کی تاویل نہ کی جائے کہ جس معنے سے ان کی صورتوں میں تغائر پیدا ہو جائے بلکہ انھیں انہی اعیان میں برقرار رکھا جائے۔ جیسے ان کا مفہوم ہے اور ان کے معانی کے حقائق سمجھے جاتے ہیں اللہ تعالٰے نے جو شے بھی عالم صورت میں بنائی اس کی صورت عالم معنٰے میں بنائی ہے اور جو شے بھی عالم معنٰے میں ہے اس کی حقیقت عالم حق میں موجود ہے یعنے غیب الغیب میں۔ اس کی تفسیر کو اچھی طرح سمجھ لو۔

**ف:** تمام عالمین میں جو کچھ بھی پیدا فرمایا اس کی مثال اور نمونہ انسان میں ضرور بنایا ہے۔

جب یہ تقریر سمجھ میں آگئی تو اب جان لو کہ عرش کی مثال عالم انسان میں اس کا قلب ہے کیونکہ یہی ہے محل استوا الروح کا اور کرسی کی مثال سرالانسان ہے بہت بڑی تعجب خیز بات یہ ہے کہ وہ عرش الٰہی جسے استوائے الٰہی کی نسبت کا شرف ہے وہ مومن (کامل) کے قلب کی وسعت کے مقابلہ میں ایسے ہے جیسے ساتوں آسمان و زمین کے مقابلہ میں ایک حلقہ۔

مثنوی شریف میں ہے ؎

۱۔ گفت پیغمبر کہ حق فرمودہ است
من نگنجم ہیچ در بالا و پست

۲۔ در زمین و آسمان و عرش نیز
من نگنجم این یقین داں اے عزیز

۳۔ در دلِ مومن بگنجم اے عجب!
گر مرا جوئی دراں دلہا طلب

۴ - خود بزرگی عرش باشد بس بدید
لیک صورت کیست چوں معنے رسید

ترجمہ: (۱) پیغمبر علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالٰے فرماتا ہے کہ میں اوپر نیچے کہیں نہیں سماتا۔

(۲) فرماتا ہے کہ میں زمین و آسمان اور عرش پر بھی نہیں سماتا۔ اے عزیز! اسے یقین سے مان۔

(۳) ہاں میں مومن کے دل میں سماتا ہوں اگر مجھے تلاش کرنا ہے تو اہل ایمان کے دلوں میں تلاش کرو۔

(۴) عرش کی بزرگی قابل ستائش ہے لیکن ظاہری صورت ہے اور معنوی لحاظ سے کسی اور کو بزرگی اور شرافت حاصل ہے۔

# تفسیر عالمانہ وَلَا یَئُودُهٗ:

**حل لغات:** کہا جاتا ہے: آدہ الشیء یؤودہ اودا۔ یہ اس وقت بولتے ہیں جب کہ وہ شے اسے بوجھ ڈالے اور اس سے اُسے مشقت پہنچے۔ الاود (بفتح الواو) بمعنے ٹیڑھا پن سے مشتق ہے اور یہ بوجھ کے وقت لاحق ہوتا ہے۔

اب معنے یہ ہوا کہ اللہ تعالٰے کو بوجھ نہیں ڈالتا اور نہ ہی وہ اسے مشقت میں ڈالتا ہے۔

حِفْظُهُمَا: آسمانوں اور زمینوں کی نگرانی۔ اس لیے کہ اس کے لیے قریب وبعید سب برابر ہے۔ اسی طرح قلیل وکثیر بھی۔ اسے کیا تھکان ہو جب کہ اس کے لیے ذرّہ اور تمام کائنات کا بنانا برابر ہو نہ اُسے تھوڑے سے آسانی ہے اور نہ کثیر سے دکھ۔ بس اس کی شان تو یہ ہے کہ وہ جب کسی شے کے پیدا کرنے کا ارادہ کرتا ہے تو اسے کہتا ہے: ہوجا۔ وہ ہوجاتی ہے۔

**سوال:** صرف آسمانوں اور زمینوں کی حفاظت کا ذکر فرمایا ہے ان کے اندر کی حفاظت بھی تو وہی کرتا ہے پھر ان کا ذکر کیوں نہیں؟

**جواب:** اس لیے کہ ان کے اندر کی اشیاء ان کے تابع ہیں جب ان کی حفاظت ہوگئی تو ان کے اندر والی اشیاء کی حفاظت بھی ہوگئی۔

وَهُوَ الْعَلِيُّ، اور وہ اللہ تعالٰے بلند ہے اس کی ذات میں نہ اس کا کوئی شبیہ ہے اور نہ ہی کوئی شریک۔ الْعَظِيْمُ۝ اتنا عظمت والا ہے کہ اس کے ماسوا اس کی شان کے آگے تمام اشیاء حقیر ہیں۔

آیت میں علو سے علو قدر ومنزلت مراد ہے نہ کہ علو مکان۔ کیونکہ وہ ذات تحیز سے منزہ ہے اسی طرح اس کی صفات کا حال ہے کہ وہ کریم ہے اور قہر وکبریا اس کی شان ہے۔ اس سے مقدار وحجم کا گمان نہ کرنا کیونکہ اس کی ذات توہمات سے پاک ہے اور اس کی شان اس سے بلند وبالا ہے کہ اسے جواہر واجسام کی جنس سے سمجھا جائے۔ غور کا مقام ہے کہ اللہ تعالٰے کے بہت بڑے بندے انبیاء واولیاء اور علماء کی کتنی بڑی ہیبت ہوتی ہے کہ جب بھی کوئی سمجھدار آدمی ان حضرات کی شان سے خبر پاتا ہے اور ان کے اوصاف کریمہ سنتا ہے تو ان کی ہیبت سے اس کا سینہ بھر جاتا ہے۔ اور ان کی ایسی ہیبت کے باوجود اس کا قلب ان کی محبت میں شوق میں رہ کر غیر کو اپنے قلب میں جگہ نہیں دیتا۔ نبی علیہ السلام اپنی امت کے حق میں ایک بڑی شخصیت سمجھے جاتے ہیں۔ اسی طرح شیخ اپنے

مرید کے حق میں۔ اللہ تعالٰے کی صفات کی کنہ تک پہنچنے سے ادراک عاجز ہے۔ اگر کوئی کسی ایک صفت میں اللہ تعالٰے کے برابر یا اس سے تجاوز کرنے کا دعوٰی رکھتا یا مانتا ہے تو پھر اسے عظیم کیسے مان سکتا ہے۔

**خلاصہ التفسیر** علم کلام کے بہت بڑے اور اصولی مسائل اس آیت میں آگئے ہیں جن مسائل کو ذات حق اور اس کی بڑی صفات سے تعلق ہے وہ سب اس آیت میں بیان ہوگئے ہیں مثلاً اس آیت میں کہا گیا ہے کہ وہ اللہ تعالٰے موجود ہے اور معبودیت صرف اسی کے لیے ہے اور وہ حیات سے موصوف ہے اور واجب الوجود لذاتہ اور موجد لغیرہ ہے اس لیے کہ قیوم وہ ہے جو قایم بذاتہ اور مقیم لغیرہ ہے وہ تحیز و حلول سے منزہ اور تغیر و فتور سے مبرّا ہے۔ اشباح کو اس سے کسی طرح بھی مناسبت نہیں اور نہ ہی اسے وہ امر عارض ہوتا ہے جو نفوس وارواح کو عارض ہوتا ہے وہ مالک والملک والملکوت ہے مبدع الاصول والفروع ہے ذوالبطش الشدید ہے۔ اس کی شفاعت کے بغیر کوئی کسی کی سفارش نہیں کر سکتا۔ جمیع اشیاء کا صرف وہی عالم ہے وہ بڑی ہوں یا چھوٹی۔ کلی ہوں یا جزی واسع الملک والقدرت ہے ہر شئے اسی کے قبضہ میں ہے کوئی شئے بھی اس کی ملک سے باہر نہیں۔ وہ ہر ایک پر قدرت رکھتا ہے۔ ہمارے ہر وہم و گمان سے بلند و بالا ہے۔ ایسا عظیم ہے کہ اس کی عظمت تک ہمارے افہام پہنچ نہیں سکتے۔

**فضائل آیۃ الکرسی** حضور سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قرآن پاک میں سب سے بڑی آیت آیۃ الکرسی ہے جو اسے پڑھتا ہے اللہ تعالٰے اس کے لیے ایک فرشتہ مقرر فرماتا ہے جو اس وقت سے کل تک اس کی نیکیاں لکھتا اور برائیاں مٹاتا رہتا ہے۔

**شرح حدیث:** آیۃ الکرسی تمام آیات سے اپنے مقتضا کی وجہ سے عظمت رکھتی ہے۔ اس لیے کہ شے کو شرافت یا ذاتی طور پر حاصل ہوتی ہے یا مقتضٰی کی وجہ سے یا متعلقات کی وجہ سے۔

**ف:** امام سیوطی رحمہ اللہ تعالٰی نے اتقان میں فرمایا کہ جس قدر آیۃ الکرسی میں اللہ تعالٰے کے اسماء گرامی مذکور ہوئے ہیں اس قدر کسی دیگر آیت میں مذکور نہیں ہوتے آیۃ الکرسی میں سترہ مقام پر اللہ تعالٰے کے اسماء گرامی مذکور ہوئے ہیں۔ بعض ان سے ظاہر ہیں اور بعض اشارہ و کنایہ کے طور پر۔ اور وہ سترہ اسماء یہ ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱ - اللہ | ۲ - ھو | ۳ - الحی |
| ۴ - القیوم | ۵ - لا تاخذہ کی ضمیر | ۶ - لہ کی ضمیر |
| ۷ - عندہ کی ضمیر | ۸ - باذنہ کی ضمیر | ۹ - یعلم کی ضمیر |
| ۱۰ - علمہ کی ضمیر | ۱۱ - شاء کی ضمیر | ۱۲ - کرسیہ کی ضمیر |
| ۱۳ - یؤدہ کی ضمیر | ۱۴ - حفظھما کی ضمیر مستتر ہو کہ مصدر (الحفظ) کی فاعل ہے۔ | |
| ۱۵ - ھو | ۱۶ - العلی | ۱۷ - العظیم ۔ |

اس آیت کی سیادت کی دلیل اتنی کافی ہے کہ اس میں الحی القیوم اسم اعظم موجود ہے۔ جیسا کہ اس کے لیے حدیث شریف میں وارد ہے۔

## اسم اعظم کی دلیل از حدیث شریف

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم آپس میں ذکر کر رہے تھے کہ قرآن پاک میں کونسی آیت افضل ہے اس پر حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم نے فرمایا کہ تمہیں معلوم نہیں کہ افضل آیات القرآن آیۃ الکرسی ہے۔ یہ سن کر حضور سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! سید البشر آدم علیہ السلام ہیں اور سید العرب (حضرت) محمد صلے اللہ علیہ وسلم ہیں اور یہ کوئی فخر کی بات نہیں! اور سید الفرس (فارس) سلمان فارسی اور سید الروم صہیب اور سید الحبشہ بلال اور سید الجبال طور اور سید الایام یوم الجمعہ اور سید الکلام قرآن مجید اور سید القرآن بقرۃ اور سید البقرۃ آیۃ الکرسی ہے۔

## آیۃ الکرسی کے اوراد و وظائف

سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالے عنہ سے مروی ہے کہ حضور سرور عالم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ جس گھر میں آیۃ الکرسی پڑھی جاتی ہے تو تیس یوم تک اس گھر کے قریب بھی شیطان نہیں بھٹکتے اور نہ ہی اس گھر میں چالیس یوم تک جادوگر مرد یا عورت داخل ہو سکتے ہیں۔ اے علی! یہ آیت اپنے بچوں اور اہل و عیال اور ہمسائیگاں کو یاد کراؤ۔ اس آیت سے بڑھ کر اور کوئی آیت قرآن مجید میں نازل نہیں ہوئی۔

سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالے عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے تمہارے نبی صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے سنا، آپ نے ممبر پر دوران وعظ فرمایا: جو شخص اپنی ہر فرض نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھتا ہے تو اسے بہشت سے موت رکاوٹ ہے اور اس پر وہ مواظبت کرتا ہے جو صدیق ہوگا یا عابد۔ جو شخص اسے بستر پر لیٹتے وقت پڑھ لیتا ہے تو وہ خود اور اس کا ہمسایہ اور اس کے علاوہ چند اور گھر اللہ تعالے کی امان میں آجاتے ہیں۔

## حکایت

حضرت محمد بن ابی بن کعب اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ انھیں ان کے باپ نے خبر دی کہ ان کی گڈری تھی اس میں اس کی سبزی رکھتے تھے۔ اس کی وہ خود نگرانی کرتے تھے۔ چند روز کے بعد محسوس کیا کہ اس میں کمی واقع ہو رہی ہے۔ اس پر انھوں نے اپنی نگرانی اور تیز کر دی۔ ایک رات ایک سواری کو دیکھا جو کہ ایک نوجوان لڑکے کے ہم شکل ہے۔ فرماتے ہیں میں اس کے قریب گیا اور السلام علیکم کہا۔ اس نے سلام کا جواب دیا۔ میں نے اسے کہا کہ تم کون ہو، انسان ہو یا جن؟ اس نے کہا کہ میں جن ہوں۔ میں نے اسے کہا کہ مجھے اپنا ہاتھ دکھاؤ۔ چنانچہ اس نے مجھے اپنا ہاتھ دکھایا تو اس کا ہاتھ اور اس کے بال کتے کی طرح تھے۔ میں نے اس سے کہا کہ کیا جن ایسے ہوتے ہیں۔ اس نے کہا: یہ تم نے کیا دیکھا۔ جنات اس سے بھی اور زیادہ سخت ہیں۔ میں نے اس سے پوچھا کہ تو نے یہ کیا حرکت کی ہے۔ اس نے کہا کہ مجھے معلوم ہوا کہ تم صدقہ دینے کو بہت پسند کرتے ہو۔ ہماری بھی خواہش ہوئی کہ ہم تمہارے مال سے کچھ کھائیں۔ میں نے اس سے پوچھا کہ یہ بتاؤ کہ تمہاری شرارت سے کیا شے بچاتی ہے۔ اس نے کہا کہ وہ آیت جو کہ سورہ بقرہ میں ہے جس کی ابتدا یہ ہے: اللہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم ...الخ

جو شخص اسے صبح کے وقت پڑھ لیتا ہے وہ شام تک ہمارے شر سے محفوظ رہتا ہے اور جو اسے شام کو پڑھ لیتا ہے وہ صبح تک ہمارے شر سے محفوظ ہو جاتا ہے۔ جب ابی بن کعب حضور سرورِ عالم صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں صبح کے وقت حاضر ہوئے تو آپ نے فرمایا اس خبیث نے سچ کہا۔

**حکایت** مروی ہے کہ ایک شخص ایک درخت یا کھجور کے قریب ہوا تو اس کے اندر سے حرکت محسوس کی۔ اس نے کچھ کہا لیکن جواب نہ ملا۔ اس کے بعد اس نے آیۃ الکرسی پڑھی تو وہاں سے ایک شیطان نیچے اترا۔ تو اس شخص نے شیطان سے پوچھا کہ ہمارا ایک بیمار ہے بتاؤ ہم اس کا کیا علاج کریں۔ اس شیطان نے کہا اس بیمار کا علاج یہی ہے جو تو نے پڑھ کر مجھے درخت سے نیچے اتارا۔

**حکایت** حضرت زید بن ثابت اپنے ایک باغ میں تشریف لائے تو اس میں سے کسی شے کے ہانکنے کی آواز سنی۔ آپ نے فرمایا یہ کیا ہے؟ جواب ملا کہ ہم جنات ہیں ہمارے ہاں قحط پڑ گیا ہے۔ اس لیے ہم آپ کے باغ سے ثمرات توڑنے آئے ہیں کیا آپ اجازت بخشتے ہیں کہ ہم آپ کے باغ سے پھل توڑ کر لے جائیں۔ آپ نے اجازت دے کر فرمایا: اے جنات! یہ بتاؤ کہ ہم کونسا عمل کریں تاکہ ہم تمہارے شر سے بچ جاویں۔ تو انھوں نے جواب دیا کہ آیۃ الکرسی ہمارے شر سے محفوظ رکھنے کے لیے بہترین علاج ہے۔

**خلاصہ:** آیۃ الکرسی جنات پر غالب رہنے کا بہترین علاج ہے۔ اس کا تجربہ بہت لوگوں نے کیا۔ شیاطین کو دور رکھنے اور مرگی والے کو بچانے اور جس پر شیطان کا حملہ ہو اسے محفوظ رکھنے کے لیے۔ آیۃ الکرسی اچھی تاثیر رکھتی ہے۔ مثلاً اہلِ شہوت طرب اور ناجائز سماع کے شوقین اور مکاروں اور شرارت پسند اور اہلِ ظلم غضب کے سامنے پڑھی جائے تو بہت فائدہ نصیب ہوتا ہے۔ بشرطیکہ صدقِ دل سے ہو۔ (کذا فی اکام المرجان فی احکام الجان)

دل پر درد را دوا قرآن
جان مجروح را شفا قرآن
ہرچہ جوئی ز نص قرآن جو
کہ بود گنج علمہا قرآن

**ترجمہ:** (۱) دل پر درد کی دوا قرآن اور جان مجروح کی شفا قرآن۔

(۲) جو کچھ چاہتا ہے قرآن کی نص سے تلاش کر اس لیے کہ علوم کا خزانہ قرآن ہے۔

**سوال:** اس میں صدق دل کی قید کیوں؟

**جواب:** اس لیے کہ صدق دلی سے کام بنتے ہیں۔ کیونکہ سچے کا چہرہ نورانی رہتا ہے اور جھوٹے کا سیاہ۔ کیا نہیں دیکھتے ہو کہ صبح صادق

اور صبح کاذب میں کتنا ظاہری فرق ہے کہ صبح صادق کے بعد روشنی پھیل جاتی ہے اور صبح کاذب کے بعد سیاہی ہی سیاہی۔
مثنوی شریف میں ہے ؎

ہست تسبیحت بخار آب و گل
مرغ جنت شد ز نفخ صدق دل

ترجمہ: تیری تسبیح تو آب و گل کا بخار ہے۔ پرندہ بہشت کا بنا جس نے سچے دل سے آواز نکالی۔
نکتہ: جو بات بطریق حال کے ہو اس میں اثر ہوتا ہے اور جو بات صرف قال تک محدود ہو اس میں کوئی اثر نہیں ہوتا یہی وجہ ہے کہ اکثر لوگ محروم پھرتے ہیں اگرچہ وہ اسم اعظم بھی پڑھیں۔
اے اللہ! ہمیں دولت تقویٰ اور تزکیہ نفس نصیب فرما۔ اس لیے کہ تو ہی بہترین تزکیہ فرمانے والا ہے۔ (امین)

## تفسیر عالمانہ لَآ اِكْرَاهَ فِى الدِّيْنِ ؕ

**شان نزول:** بعض مفسرین فرماتے ہیں کہ یہ آیت مجوس اور اہل کتاب یہود و نصاریٰ کے حق میں نازل ہوئی کہ ان سے جزیہ قبول کر لیا جاتا۔ انھیں اسلام لانے پر مجبور نہ کیا جاتا بخلاف مشرکین عرب کے کہ ان سے جزیہ کی بات ہی نہ تھی یا تلوار یا اسلام۔ یعنے اوّلاً اسلام پیش کیا جاتا اگر قبول کر لیتے تو فبہا ورنہ تلوار سے گردن اڑائی جاتی۔ اللہ تعالےٰ نے فرمایا کہ ان سے جنگ کرو یہاں تک کہ مسلمان ہو جائیں لیکن اب حکم ہوا کہ دین میں اجبار و اکراہ نہیں۔ کیونکہ عقل کے حقوق میں سے ہے کہ اسے تکلیف والزام پر مجبور نہ کیا جائے بلکہ وہ دین و اسلام کو بلا تردد و بغیر لیس و پیش کرنے کے قبول کرے اس لیے کہ دین اسلام کے دلائل واضح ہیں۔

قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ، بے شک ہدایت واضح ہو چکی ہے۔ الرشد کا لفظ ہر خیر کا جامع ہے۔ یہاں پر ایمان مراد ہے جو سعادت ابدیہ کی طرف موصل ہے۔ اس پر قرینہ بھی ہے کہ اس سے قبل دین کا ذکر ہو چکا ہے۔ مِنَ الْغَيِّ گمراہی سے یعنے کفر سے جو دائمی بدبختی تک پہنچانے والا ہے۔

ف: امام راغب فرماتے ہیں کہ غیّ جہل کی طرح ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ باعتبار اعتقاد کے کفر ہوتا ہے اور باعتبار اعمال کفریہ کے غی ہوتا ہے اس لیے زوال جہل کو علم سے اور زوال غی کو رشد سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ پس کون ہے وہ جو طاغوت سے کفر کرتا ہے۔ الطاغوت اللہ تعالےٰ کے ماسوٰی جس کی عبادت کی جائے وہ طاغوت ہے[1] شرط یہ ہے کہ وہ فی نفسہٖ مذموم اور متمرد ہو۔ خواہ وہ انسان ہو یا جن یا شیطان۔ اس قید

---

[1]: اس لفظ کی تفسیر بلا قید متمرد کے مولوی حسین علی واں بھچرانوی نے کی ہے۔

سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے سوال پیدا نہیں ہوتا کہ وہ مذموم اور متمرد نہیں تھے اور طاغوت سے کفر کا مطلب یہ ہے کہ اسے عبادت کا مستحق نہ ٹھہرایا جائے۔

یُؤْمِنۡ بِاللّٰهِ اور اللہ تعالٰے پر ایمان لاتا ہے اسے واحد مان کر اس کے رسل کرام کی تصدیق کر کے۔ اس لیے کہ انبیاء اور کتب سے کفر کرنا حقیقۃً ایمان لانا یہی ہے کہ اس کے اوامر و نواہی اور وہ شرائع جو دلائل سے معلوم ہیں ۔ جنہیں اللہ تعالٰے نے اپنے بندوں کے لیے قایم فرمائے ہیں کو ماننا۔

**سوال:** کفر بالطاغوت کو ایمان باللہ پر کیوں مقدم کیا گیا ہے ؟

**جواب:** ایمان باللہ موقوف کفر بالطاغوت پر ہے اور موقوف علیہ ہمیشہ مقدم ہوتا ہے اور قاعدہ ہے کہ برائیوں سے پاک وصاف ہو جانا مقدم ہوتا ہے نیکیوں سے آراستہ ہونے سے۔

فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى پس بے شک اس نے مضبوط رسی کو تھام لیا یعنی اس نے مبالغہ کیا مضبوط حلقہ کے پکڑنے میں۔

**ف:** العروۃ وہ جسم کبیر اور ثقیل الموضع کہ پکڑنے والا اس جسم کو پکڑتے یا اٹھاتے وقت اس سے متعلق ہو۔ الوثقی فعل التفضیل کی تانیث ہے جیسے فضلی افضل کی تانیث ہے۔

لَا انْفِصَامَ لَهَا ایسی رسی کہ جس کا ٹوٹنا ممکن نہیں۔ یہ نیا جملہ ہے۔ اس میں دلائل حق کی قوت کا بیان ہے کہ وہ دلائل ایسے قوی ہیں کہ انھیں شک وشبہ کی کوئی شے عارض نہیں ہوتی۔

**ف:** العروۃ الوثقی استعارہ ہے محسوس کا معقول کے لیے۔ اس لیے کہ جو شخص بھی دین اسلام کو قبول کرتا ہے تو وہ گویا ایسے واضح دلائل سے متعلق ہو گیا کہ وہ دین اسلام پر واضح طور پر دلالت کرتے ہیں جب کہ اسلام کے دلائل بہت زیادہ قوی اور زیادہ واضح ہیں اس لیے اللہ تعالٰے نے انھیں العروۃ الوثقی سے تعبیر فرمایا ہے۔

**ف:** حضرت ابو مسعود فرماتے ہیں کہ یہ کلام تمثیلی ہے اور اس تشبیہ پر مبنی ہے کہ جس نے حق پر پورا اعتقاد رکھا اس سے اس کی نقیض خارج ہو گئی۔ اس لیے کہ اسے ایسے براہین قاطعہ مل گئے ہیں کہ جن سے شک وشبہ کی گنجائش نہیں۔ پھر اسے حسی شے سے تمثیل دی گئی کہ جیسے کسی مضبوط رسی کو تھام لے کہ جس کا ٹوٹنا محالات سے ہو۔

اس تقریر سے معلوم ہوا کہ اس میں استعارہ فی المفردات نہیں۔

وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ اور اللہ تعالٰے سنتا ہے تمھاری باتوں کو عَلِيْمٌ ۝ اور جانتا ہے تمھارے عزائم اور عقائد کو۔ اور تمھارے عزائم وعقائد کی گمراہی اور ہدایت اور ان کے حق و باطل کو جانتا ہے اور ہر ایک پر بموافق عمل و قول اور عقیدہ کے احکام جاری کرتا ہے۔ اس طرح کا کلام وعدہ و وعید سنانے میں زیادہ بلیغ سمجھا جاتا ہے۔

**تفسیر صوفیانہ:** حقیقی ایمان یہ ہے کہ ایمان کا تعلق اللہ تعالٰے سے ہو علیٰ وجہ الشہود والعیان اور مجازی ایمان یہ ہے کہ

اس سے تعلق رسمی اور صرف زبان تک محدود ہو یا پھر طاغوت سے تعلق ہو۔ اسی طرح حقیقی کفر یہ ہے کہ اس کا تعلق طاغوت سے ہو اور مجازی کفر یہ ہے کہ اس کا تعلق وحدۃ اللہ اور اس کی نعمت سے ہو اس لیے کہ کفر تین قسم کا ہے :

(۱) کفر النعمۃ

(۲) کفر الوحدۃ

(۳) کفر الطاغوت

اسی طرح انسان بھی تین قسم کے ہیں :

(۱) اصحاب المیمنہ ——— وہی ہیں ارباب الجمال اور اس کے مظاہرے سے تعلق رکھنے والے ۔

(۲) اصحاب المشأمہ ——— وہی ہیں ارباب الجلال ۔

(۳) مقربین ——— یہی لوگ ارباب الکمال اور اس کے مظاہرے کے متعلقین ہیں ۔

فریق اوّل کے قلوب جمال الٰہی کے خدام ملائکہ مقربین کے ہاتھ ہی ہوتے ہیں اور فریق ثانی کے قلوب جلال الٰہی کے خدام سرکش شیاطین کے ہاتھوں میں ہوتے ہیں جو انھیں شرور کے راستہ پر استعمال کرتے ہیں اور فریق ثالث کے قلوب خود اللہ مالک متعال کے ہاتھ میں ہوتے ہیں اور اللہ تعالےٰ کا ہاتھ جمال وجلال کے خدام کے ہاتھوں کے اوپر ہوتا ہے اللہ تعالےٰ التجلیات العالیات والعلوم والمعارف الالٰہیات کے مابین جیسے چاہتا ہے ان کے قلوب پھیرتا ہے جب کہ ایسے گروہوں کا ایمان تعلق باللہ علیٰ وجہ الشہود والعیان ہوتا ہے اور ان کے کفر کا تعلق طاغوت سے جلی وخفی ہر دونوں طریق سے ہوتا ہے ۔ بنا بریں ان کا ایمان و کفر حقیقی ہوگا۔ یہ لوگ عالم مجاز سے نکل کر عالم حقیقت تک پہنچ جاتے ہیں اور فریق ثانی کے ایمان کا تعلق مطلقاً طاغوت سے ہوتا ہے یعنے ظاہرًا بھی اور باطنًا بھی اسی طرح ان کے کفر کا تعلق وحدت ونعمت سے مطلق یعنی ظاہرًا و باطنًا ہوتا ہے ۔ بنا بریں ان کا ایمان وکفر مجازی ہوگا لیکن ان کا ایمان ان کے کفر کی طرح مردود ہوتا ہے ۔ کیونکہ ان کے ایمان کا تعلق اللہ تعالےٰ سے بالکل ہوا ہی نہیں ۔ گویا کہ ان کے ایمان کا تعلق صرف طاغوت تک محدود رہا۔ اس لیے وہ عالم مجاز سے آگے ہرگز نہ بڑھ سکے انھیں عالم حقیقت تک پہنچنا "زہے نصیب"۔ انھیں اس کے قرب میں بھی بھٹکنے تک نہیں دیا جاتا۔ اور فریق اوّل کے ایمان کا تعلق اللہ تعالےٰ سے علیٰ وجہ الرسم والبیان ہوا۔ اور انھیں طاغوت سے کسی طریق سے بھی واسطہ نہ تھا۔ لیکن اتنی کمی ان کے ایمان میں ہوئی کہ ان کا ایمان باللہ علی وجہ الشہود نہ تھا اور نہ ہی اخلاص سے ایمان لاتے۔ اگرچہ جلی وجہ الرسم والبیان بھی تھا لیکن خلوص ضروری تھا۔ مگر وہ خلوص سے محروم رہے اس لیے کہ ان کے ایمان کو طاغوت سے بھی تعلق رہا۔ اگرچہ ان کا یہ تعلق خفی تھا اور طاغوت سے کفر کا تعلق جلی تھا، اس لیے ان کا ایمان وکفر دونوں مجازی تھے۔ لیکن ان کا ایمان ان کے کفر کی طرح مردود نہ ہوگا بلکہ ان کا ایمان قبول ہوگا اس لیے کہ انھیں طاغوت سے ظاہری طور پر کوئی تعلق نہ تھا۔ مگر خاتمہ کے وقت اگر ان کے ایمان کا تعلق طاغوت کے تعلق خفی پر غالب رہا تو فلاح میں داخل ہو جائے گا۔ پھر آخرت میں بھی اگر اس کی فضل الٰہی مدد کرے تو درست اور نہایت بہتر۔ اس کی معافی

ہو جائے گی ورنہ وہ جہنم میں جائے گا اور وہ اپنے کفر خفی کی وجہ سے عذاب دیا جائے گا پھر اسے جہنم سے نکالا جائے گا بوجہ اس کے کہ اس سے جلی طور پر کفر باللہ صادر نہ ہوا تھا اس پر وہ بہشت میں داخل ہوگا۔ نیز یہ ہوا کہ وہ طاغوت سے بھی کفر کرتا تھا۔ ایسے لوگوں کو بھی عالم حقیقت تک پہنچنا نصیب نہ ہوگا۔ البتہ اس کے قرب سے بہرہ ور ہوں گے۔ اس لیے یہ لوگ عالم حقیقت کے قرب کی وجہ سے جہنم سے تجاوز کرکے بہشت میں داخل ہوں گے۔ اس لیے یہ لوگ نفس حقیقت کی نسبت کی وجہ سے عالم مجاز و فرقت میں وطن بنائیں گے نہ کہ عالم حقیقت و وصال میں اور فریق ثانی تو ہمیشہ ہمیشہ کے لیے جہنم میں رہیں گے کیونکہ انھوں نے طاغوت کے ساتھ مطلق طور پر ایمان لایا ۔ اور اللہ سے کفر کیا۔

تیسرے گروہ کی سعادت کا بیان تو قرآن میں منصوص اور قطعیۃ الثبوت ہے۔ لیکن آخری دم میں اور فریق ثانی کی شقاوت اور فریق اوّل کی سعادت قطعی الثبوت نہیں بلکہ محتمل الثبوت ہے اُخر النفس میں۔ لیکن افراد پر نظر کرکے اس لیے کہ دنیوی لحاظ سے عاقبت الامران کے افراد پر نظر کرکے تبدیل و تغیر جائز ہے۔ یہ تقریر وہ ہے جو میں نے کتاب المسمی بالابحاث سے لی ہے جس کے مصنف میرے شیخ علامہ ابقاہ اللہ بالسلامۃ (رحمہ اللہ تعالےٰ) ہیں۔

**تفسیر عالمانہ** اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اللہ تعالےٰ ولی ہے ان لوگوں کا جو ایماندار ہیں یعنی ان کا محب اور معین ہے یا ان کے جملہ امور کا متولی ہے۔ انھیں ان کے غیر کی طرف سپرد نہیں کرتا۔ پس ولی کبھی باعتبار محبت و نصرت کے ہوتا ہے اس معنے پر محب کو ولی کہا جاتا ہے کہ وہ اپنے حبیب کے قریب ہوتا ہے نصرت و معونت کے لحاظ سے اس سے کبھی جدا نہیں ہوتا۔ اور کبھی باعتبار تدبیر اور امر و نہی کے ہوتا ہے اس معنے پر ارباب حکومت کو ولی کہا جاتا ہے اس لیے کہ وہ قوم کے قریب ہوتے ہیں بایں طور کہ وہ ان کے امور کی تدبیر کرتے ہیں۔ اور ان کے مصالح و مہمات کی رعایت کرتے ہیں۔

اب معنے یہ ہوا کہ اللہ تعالےٰ ولی ہے ان لوگوں کا کہ جن کے لیے ایمان لانا اس کے ارادہ میں تھا اور اس کے علم میں ثابت تھا کہ ضرور بالضرور ایمان لائیں گے۔ ان کے انجام کو دیکھ کر یا ان کے حال پر نظر کرکے۔

**سوال:** اس کے ظاہر کے خلاف دوسرے طریق سے کیوں بیان فرمایا ہے؟

**جواب:** تاکہ یخرجھم من الظلمات کہنے سے تحصیل الحاصل کا وہم پیدا نہ ہو۔

يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ نکالتا ہے انھیں ظلمات سے۔ ظلمات سے مراد عام ہے ظلمات کفر و معاصی و شبہ و شکوک بلکہ علوم استدلالیہ کی بعض کوتاہیاں جو ان سے سرزد ہوتی ہیں مثلاً ضعف اور خفا بالقیاس جو دلائل قویہ تک نہیں پہنچ سکتے ہیں یعنے اللہ تعالےٰ ان کو ان تمام مراتب بالنظر کے مرتبہ عیان سے محروم ہوجانے سے بچاتا ہے۔ اِلَى النُّوْرِ ۵ یہاں بھی نور سے مراد اعم ہے نور ایمان و ایقان اپنے جمیع مراتب کے ساتھ اور نور عیان یعنے اپنی ہدایت و توفیق سے ہر ایک کو ہدایت دیتا ہے اس ظلمت سے جو اس میں واقع ہوئے نور کی طرف۔

**سوال:** ظلمات کو جمع سے کیوں لایا گیا ہے؟

**جواب:** ضلالت کے فنون مختلف ہیں اور کفر بھی کئی ملتوں کا نام ہے۔

**سوال:** نور واحد کیوں؟

**جواب:** اس لیے کہ اسلام ایک ہی دین ہے۔

**سوال:** کفر کو ظلمت سے اور اسلام کو نور سے کیوں تعبیر کیا گیا ہے؟

**جواب:** کفر کو ظلمت سے اس لیے تعبیر کیا جاتا ہے کہ اس کا راستہ اندھیرے سے ملتبس ہوتا ہے اور اسلام کو نور سے اس لیے تعبیر کیا جاتا ہے کہ اس کا طریقہ واضح اور کھلا ہے۔

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اور وہ لوگ جو کافر ہوئے یعنے وہ لوگ کہ جن کا کفر اللہ تعالے کے علم میں ثابت ہے۔ اَوْلِيٰٓـُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ ان کے ولی طاغوت ہیں۔ یعنی شیاطین اور تمام وہ گمراہ جو حق کی راہ سے بھٹکے ہوئے ہیں وہ جادوگر اور شر و فساد کے قائدین اگر اس سے بت مراد ہوں جو کہ وہ جمادات ہیں۔

اب معنٰی یہ ہوا کہ ان کی دوستی حقیقی تو وہی ہے جو اللہ تعالے کے لیے ہو یا ان کے امور اللہ تعالے کے سپرد کریں۔ بلکہ یہ معنٰی ہے کہ کفار ان سے دوستی کرتے ہیں یعنے ان کے ساتھ اعتقاد رکھتے ہیں اور ان کی طرف متوجہ ہوتے ہیں اور طاغوت کا لفظ مذکر بھی ہوتا ہے اور مؤنث بھی واحد ہوتا ہے اور جمع بھی۔

يُخْرِجُوْنَهُمْ انھیں نکالتے ہیں وساوس وغیرہ ڈال کر لیے سیدھے راستہ سے بھٹکاتے ہیں۔ مِّنَ النُّوْرِ یعنے فطری ایمان سے کہ جس پر تمام کی پیدائش ہوئی ہے۔ اِلَى الظُّلُمٰتِ ظلمات کفر و فساد کی استعداد اور انہماک شہوات کی طرف۔ یا انھیں نور یقینیات سے ظلمات شکوک و شبہات کی طرف۔ اخراج کا اسناد طاغوت کی طرف مجازاً ہے اس لیے کہ وہ اخراج کا سبب ہے یہ اس کے منافی نہیں کہ نکالنے والا تو حقیقۃً اللہ تعالے ہے۔ اس آیت سے معتزلہ اپنا دعوٰی ثابت نہیں کر سکتے جیسا کہ وہ عقیدہ رکھتے ہیں کفر اور اس جیسے دہ افعال قبیحہ جو بندہ کے لیے مناسب نہیں انھیں اللہ تعالے کی طرف منسوب کرنا جائز نہیں جیسا کہ اس آیت میں کفر کی نسبت اللہ تعالے نے اپنے بجائے طاغوت کی طرف کی ہے۔ اُولٰٓئِكَ۔ یہ اشارہ اسمِ موصول کی طرف ہے باعتبار موصوف ہونے اس کے کہ وہ صلہ کی جگہ پر ہے اور اس کے ساتھ اور قبائح بھی اس کے تابع ہوئے ہیں۔ اَصْحٰبُ النَّارِ جہنمی ہیں۔ یعنے وہ اپنے جرائم کے نتیجہ میں جہنم میں داخل ہونے والے اور اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ وہی اس میں ہمیشہ رہنے یعنے ہمیشہ ٹھہرنے والے ہیں۔

**سوال:** پہلے مضمون میں یعنے يخرجهم من الظلمٰت الى النور کے بعد اولٰئك اصحاب الجنة هم فيها خلدون کیوں نہ فرمایا گیا؟

**جواب:** مومنین کی شان کی عظمت کی وجہ سے اس لیے کہ بیان لفظی مکتفی نہیں جو اللہ تعالے نے ان کے لیے دار آخرت میں تیار فرمایا ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** مومنین کے ایمان میں مختلف مراتب ہوتے ہیں۔ اور وہ تین ہیں۔ اس لیے کہ مومنین کے بھی تین گروہ ہیں :

(۱) عوام المومنین

(۲) خواص

(۳) خواص الخواص

عوام المومنین کو اللہ تعالےٰ ظلمات الکفر والضلالۃ سے نکال کر نور الایمان والہدایۃ کی طرف راستہ دکھاتا ہے۔ چنانچہ اللہ تعالےٰ خود فرماتا ہے :

والذین اھتدوا زادھم ھدیٰ۔ اور خواص کو ظلماتِ صفات نفسانیہ اور جسمانیہ سے نکال کر نور روحانیہ ربانیہ کی طرف پہنچاتا ہے۔

چنانچہ فرمایا :

الذین امنوا و تطمئن قلوبھم بذکر اللہ ۔ اور اطمینان قلب اس وقت نصیب ہوتا ہے جب انسان صفاتِ نفسانیہ سے صاف ستھرا ہو جائے اور صفات روحانیہ سے آراستہ ہو اور خواص الخواص کو ان کے وجود سے انہیں فنا کر کے ظلمات حدوث الخلقۃ الروحانیہ سے نکال کر نور تجلی صفۃ القدم کی طرف لے جاتا ہے تاکہ انہیں بقا نصیب ہو۔ جیسا کہ فرمایا :

"انھم فتیۃ امنوا بربھم وزدناھم ھدیٰ"

انہیں فتوۃ یعنے جوانمردی کی طرف منسوب فرمایا جب کہ ان کے ارواح طلب حق میں متوجہ ہوئے اور اللہ تعالےٰ پر ایمان لائے اور طاغوت و دنیا نوس کے ساتھ کفر کیا جب وہ قدم فتوت یعنی جواں مردی سے اللہ تعالےٰ کے قریب ہوئے یعنے اللہ تعالیٰ کی مزید عنایت کے سبب سے۔ پس اللہ تعالےٰ نے انہیں ظلماتِ نفسانیہ سے نکال کر نور روحانیت کی طرف پہنچایا۔ پھر جب ان کے ارواح کے انوار سے ان کے نفوس منور ہوئے تو ان کے قلوب اللہ تعالےٰ کے ذکر سے مانوس ہوئے اور اہل دنیا و مافیہا سے متوحش ہوئے تو وہ خلوت کو پسند کرتے ہیں جیسے حضور نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کا ابتدا میں حال تھا۔

**ف :** حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ سب سے پہلے حضور علیہ السلام کو خلوت پسند تھی۔

**ف :** فقیر (اسماعیل حقی) کہتا ہے کہ مجھے قسم ہے کہ یہی حال ہر طالبِ مولیٰ اور حق کے عاشق اور مرید صادق کا ہوتا ہے۔ (کذا فی التاویلات النجمیہ)

**سوال :** حضرت امام فخر الدین رازی رحمہ اللہ تعالےٰ بطور اعتراض کے لکھتے ہیں کہ صوفیہ کرام کی جماعت فرماتی ہے کہ غیر اللہ سے مشغول ہونا معرفت الٰہی سے حجاب بن جاتا ہے اور حضرات انبیاء علیہم السلام ہمیشہ خلق خدا کو طاعات و تکالیف کی طرف بلاتے رہے اس طرح سے وہ بھی تو مشغول بخلق رہے جو وہ بھی اشتغال لغیر اللہ ہے پھر مخلوق کے ساتھ مشغولی انہیں ذکر اللہ سے روکے رکھتی تھی اس سے ثابت ہوا کہ ان کے کارنامے حق و صدق پر مبنی نہ تھے ؟ (معاذ اللہ)

(بقیہ صفہ ۴۱ پر)

| |
|---|
| اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِىْ حَآجَّ اِبْرٰهٖمَ فِىْ رَبِّهٖۤ اَنْ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ ۘ اِذْ قَالَ |
| اِبْرٰهٖمُ رَبِّىَ الَّذِىْ يُحْىٖ وَيُمِيْتُ ۙ قَالَ اَنَا اُحْىٖ وَاُمِيْتُ ؕ قَالَ اِبْرٰهٖمُ فَاِنَّ اللّٰهَ |
| يَاْتِىْ بِالشَّمْسِ مِنَ الْمَشْرِقِ فَاْتِ بِهَا مِنَ الْمَغْرِبِ فَبُهِتَ الَّذِىْ كَفَرَ ؕ وَاللّٰهُ لَا |
| يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۚ اَوْ كَالَّذِىْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ وَّهِىَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا ۚ |
| قَالَ اَنّٰى يُحْىٖ هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا ۚ فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهٗ ؕ قَالَ |
| كَمْ لَبِثْتَ ؕ قَالَ لَبِثْتُ يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ؕ قَالَ بَلْ لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ فَانْظُرْ |
| اِلٰى طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ ۚ وَانْظُرْ اِلٰى حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ اٰيَةً |
| لِّلنَّاسِ وَانْظُرْ اِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنْشِزُهَا ثُمَّ نَكْسُوْهَا لَحْمًا ؕ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ ۙ |
| قَالَ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۚ وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّ اَرِنِىْ كَيْفَ |
| تُحْىِ الْمَوْتٰى ؕ قَالَ اَوَلَمْ تُؤْمِنْ ؕ قَالَ بَلٰى وَلٰكِنْ لِّيَطْمَئِنَّ قَلْبِىْ ؕ قَالَ فَخُذْ |
| اَرْبَعَةً مِّنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ اِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا |
| ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَاْتِيْنَكَ سَعْيًا ؕ وَاعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۚ |

ترجمہ: اے محبوب! (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کیا تم نے اسے نہیں دیکھا تھا جو ابراہیم (علیہ السلام) سے اس کے پروردگار کے بارے میں جھگڑا کہ اللہ تعالےٰ نے اسی شاہی بخشی جب کہ ابراہیم (علیہ السلام) نے کہا کہ میرا رب وہ ہے جو جلاتا اور مارتا ہے۔ کہا میں جلاتا اور مارتا ہوں ابراہیم (علیہ السلام) نے فرمایا کہ اللہ تعالےٰ سورج کو مشرق سے لاتا ہے تو اسے مغرب سے لا۔ تو کافر کے ہوش اڑ گئے اور اللہ تعالےٰ ظالموں کو راہ نہیں دکھاتا۔ یا اس کی طرح جو ایک بستی پر گذرا اور وہ اپنی چھتوں پر ڈھی پڑی تھی، سو اللہ تعالےٰ نے اسے سو برس مردہ رکھا پھر اسے زندہ کیا۔ فرمایا کہ تو کتنا عرصہ ٹھہرا ہے۔ عرض کی ایک دن ٹھہرا ہوں یا کچھ کم۔ فرمایا کہ بلکہ تو ایک سو سال ٹھہرا ہے سو اپنے کھانے اور پانی کو دیکھ لیجئے کہ تا حال بدبودار نہیں ہوا اور اپنے گدھے کو ملاحظہ کیجئے کہ (مٹی میں مل گیا ہے) اور یہ اس لیے تاکہ ہم تمھیں لوگوں کے لیے نشانی بنائیں اور ان ہڈیوں کو دیکھیئے کہ کیسے ہم انھیں اٹھان دیتے ہیں پھر انھیں گوشت پہناتے ہیں جب یہ معاملہ اس پر واضح ہوگیا کہا، مجھے خوب معلوم ہے کہ اللہ تعالےٰ ہر شے پر قادر ہے۔

اور جب ابراہیم (علیہ السلام) نے عرض کی کہ اے میرے پروردگار! مجھے مشاہدہ کرا دے کہ تو (قیامت میں) مردے کیونکر زندہ فرمائے گا۔ فرمایا کہ کیا تمھیں اس کا یقین نہیں عرض کی: ہاں، یقین تو ہے لیکن چاہتا ہوں کہ میرا دل مطمئن ہو جائے۔ فرمایا کہ تو چار پرندے لے کر اپنے ساتھ ہلا لے پھر ان کا ایک ایک ٹکڑا ہر پہاڑ پر

رکھ دو پھر انھیں بلاؤ وہ تمھارے ہاں دوڑتے ہوئے چلے آئیں گے اور جان لو کہ اللہ تعالے غلبہ والا حکمت والا ہے۔

---

(بقیہ صفحہ نمبر ۳۹)

جواب : ان مجالس نفیسہ کے جامع یعنی صاحب روح البیان فرماتے ہیں کہ یہ اعتراض لاشے ہے اس لیے کہ طاعات وتکالیف بھی معرفت الٰہی کے وسائل ہیں اور انبیاء علیہم السلام کی دعوت بھی درحقیقت معرفت ہی تھی کیا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی تفسیر نہیں دیکھی گئی ہو کہ انھوں نے "وما خلقت الجن والانسان الا لیعبدون" کے تحت لکھا ہے کہ لیعبدون بمعنے لیعرفون۔

پھر اللہ تعالے نے لیعرفون کی بجائے لیعبدون کیوں فرمایا جو مقتضیٰ ظاہری کے خلاف ہے؟

اس طرف اشارہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی معرفت بھی وہی مقبول ہے جو بطریق عبادت کے حاصل ہاں اشتغال بغیر اللہ جو عبادت کے طریق سے نہ ہو وہ حجاب ہے اسی لیے اولیاء اللہ کا حالِ ابتدائی خلوت اور انقطاع عن الناس پر ہوتا ہے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اقتدار پر اور اس ارادہ پر کہ حجابات درمیان سے اٹھ جائیں جو کہ عوام کے ساتھ میل جول سے پیدا ہوئے۔ مثنوی شریف میں ہے ؎

آدمی را ہست در ہر کار دست
لیک ازو مقصود ایں خدمت بدست
تا جلا باشد مر ایں آئینہ را
کہ صفا آید ز طاعت سینہ را

(۱) آدمی کا ہر کام میں شغل ہوتا ہے لیکن چاہیے کہ اس سے اس کا مقصد صرف (عبادت) ہو۔
(۲) تاکہ اس شیشہ کو روشنی ہو کیونکہ سینہ کو طاعت الٰہی سے جلا نصیب ہوتا ہے۔

---

(تفسیر آیاتِ صفحہ گذشتہ)

**تفسیر عالمانہ** اَلَمْ تَرَ، کیا تمھارا علم نہیں پہنچا جو یقین کرنے میں عیاں کے مشابہ ہے یعنے اے محبوب! صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہماری خبر پہنچا نے پر یقین کیجئے۔ اِلَی الَّذِیْ اس کی طرف۔ حَآجَّ جس نے مجادلہ و مقابلہ ہمت کی۔ اِبْرٰھٖمَ، ابراہیم علیہ السلام سے اپنی ربوبیت کا معارضہ پیش کر کے۔ فِیْ رَبِّہٖٓ، ابراہیم علیہ السلام کے

رب کے بارے میں۔

اس مضمون میں ربوبیت کا عنوان قائم کر کے ضمیر ابراہیم علیہ السلام کی طرف لوٹاتے میں ان کی شرافت کا اظہار مطلوب ہے اور خبر دینا ہے کہ اللہ تعالے نے ہی مدد فرمائی جب کہ ابراہیم علیہ السلام نے اپنے خصم کو زیر کیا۔

**نمرود کا تعارف** جس نے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے مقابلہ کیا وہ نمرود بن کنعان بن سام بن نوح (علیہ السلام) تھا یہ وہی ہے کہ جس نے سب سے پہلے اپنے سر پر شاہی تاج رکھا تھا اور سرکشی کر کے ربوبیت کا دعوے کیا۔ اس سے پیشتر کسی سے یہ امور سرزد نہیں ہوئے۔

اَنْ اٰتٰـہُ اللّٰہُ الْمُلْکَ۔ یہ کہ اسے اللہ تعالے نے ملک دیا یعنے اس لیے کہ اسے اللہ تعالےنے بادشاہی بخشی۔ ان اتـــٰه الله الملك ، حاج کا مفعول لہ ہے۔ اس کے دو معنے ہو سکتے ہیں :

① یہ کلام میں باب العکس سے ہے یعنے اس نمرود نے بادشاہی ملنے پر شکر کرنے کی بجائے حجت بازی شروع کر دی ورنہ اسے چاہیے تھا کہ جب اسے بادشاہی ملی تھی تو وہ اللہ تعالے کا شکر بجا لاتا لیکن اس نے اِس کے برعکس کیا یعنی جو اس پر واجب تھا اس کے خلاف کیا۔ یہ اس محاورہ سے ہے کہ جو اہل عرب کہتے ہیں :

عادانی فلان لانی احسنت الیہ (وہ میرے ساتھ دشمنی کرتا ہے اس لیے کہ میں نے اس کے ساتھ احسان کیا ہے)۔

اس کا مطلب یہ ہے کہ اس پر حق تھا کہ وہ تمھارے ساتھ دوستی کرتا کہ تم نے اس کے ساتھ احسان کیا۔ لیکن اس نے اس کے برعکس تمھارے ساتھ دشمنی کی۔

② بادشاہی ملتے ہی اس نے حجت بازی شروع کر دی۔ اس پر اسے کبر نے ابھارا اور سرکشی میں پڑگیا جس سے وہ حجت باز بن بیٹھا۔

اب معنے یہ ہوا کہ اللہ تعالےنے اسے بکثرت مال، خوشحالی اور تمام دنیا کی شاہی عطا فرمائی۔

**ف** : حضرت مجاہد فرماتے ہیں کہ تمام عالمِ دنیا پر بادشاہی کرنے والے کل چار بادشاہ ہوئے، دو مسلمان اور دو کافر۔ دو مسلمان بادشاہ یہ ہیں :

① حضرت سلیمان علیہ السلام
② حضرت ذوالقرنین علیہ السلام

اور دو کافر بادشاہ یہ ہیں :

① نمرود بن کنعان
② بخت نصر

یہی جنت نصر شداد بن عاد تھا، جس نے باغ ارم عدن کے بعض جنگلات میں تیار کرایا تھا۔

**مسئلہ**: اس میں رد ہے اس کا جو کہتا ہے کہ اللہ تعالٰے کافروں کو بادشاہی نہیں دیتا۔ ایسا عقیدہ رکھنے والے معتزلہ ہیں اس لیے کہ ان کا مذہب ہے کہ اللہ تعالٰے پر واجب ہے کہ اسے وہ شے دے جو اس کے لیے اصلح ہو اور یہ بہت بُری بات ہے کہ اللہ تعالٰے کافر کو بادشاہی دے جس سے وہ مومنین پر مسلط ہو جائے اور یہ مومن کے حال کے لیے اصلح نہیں۔ ہم اس کا یہ جواب دیتے ہیں کہ اللہ تعالٰے نے اسے بادشاہی دی، اس سے امتحان لینے اور بندوں کو عبرت دینے کے لیے۔

إِذْ قَالَ إِبْرٰهِيمُ جب ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا۔ یہ جملہ حاجّ کا ظرف ہے۔ رَبِّيَ الَّذِي يُحْيِي وَيُمِيتُ لا میرا رب وہ ہے جو جلاتا اور مارتا ہے۔

**حکایت** مروی ہے کہ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کافروں کے بت توڑے تو نمرود نے ان کو جیل میں ڈال دیا۔ تھوڑے عرصہ کے بعد نکال کر ارادہ کیا کہ انھیں جلا دے۔ اس وقت ان سے پوچھا بتاؤ! تمھارا رب کون ہے کہ جس کی طرف تُو ہمیں بلاتا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ میرا رب وہ ہے جو جلاتا ہے اور مارتا ہے یعنے وہ حیات و ممات اجسام میں پیدا کرتا ہے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا جواب نہایت احسن تھا اس لیے کہ اس کی معرفت نہیں ہو سکتی جب تک اس کی صفات کا علم حاصل نہ ہو اور ساتھ ہی اس کے افعال بھی معلوم ہوں کہ وہ ایسے افعال کا مالک ہے کہ اس کے افعال کے ساتھ کوئی بھی شریک نہیں خواہ وہ بزعم خویش کتنی ہی قدرت رکھتا ہو۔ احیاءً و امانت (جلانا و مارنا) اسی قبیل سے ہے۔

قَالَ۔ یہ سوال ہے ایک جواب کا۔ سوال ہوا کہ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اتنی بڑی زبردست دلیل قائم فرمائی تو پھر نمرود نے اس کا کیا جواب دیا تو فرمایا کہ اس نے کہا۔ أَنَا أُحْيِي وَأُمِيتُ ط میں بھی جلاتا اور مارتا ہوں۔

**حکایت (واقعہ)** مروی ہے کہ نمرود نے یہ کہہ کر دو مرد بلائے جنھیں اس نے جیل میں ڈال رکھا تھا۔ ان میں سے ایک کو قتل کر دیا اور دوسرے کو رہا کر دیا۔ پھر کہنے لگا، دیکھئے اے ابراہیم میں بھی جلاتا اور مارتا ہوں۔ اس نے ترکِ قتل کو احیاءً سے تعبیر کیا جو کہ اس کا محض دھوکہ اور فریب تھا۔

قَالَ إِبْرٰهِيمُ۔ یہ بھی ایک سوال مقدر کا جواب ہے۔ سوال ہوا کہ جب نمرود نے چالاکی دکھائی تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اس کی ایسی دلیل کے لیے کیا سوچا اور پھر اسے کیسے لاجواب کیا۔ اس کے جواب میں فرمایا کہ ابراہیم علیہ السلام نے کہا فَإِنَّ اللّٰهَ۔ یہ جواب ہے شرط مقدر کا اصل عبارت یوں تھی:

اذا ادعیت الاحیاء والامانۃ .... الخ

یعنے جب تو احیاء وامانۃ کا دعوٰے کرتا ہے پھر تو اس کے لیے ایسا معارضہ کر رہا ہے جو سراسر دھوکہ اور فریب ہے تو اتنا غبی ہے کہ تو احیاءً و اماتۃ کا معنٰے بھی نہیں جانتا تو سنئے: فَإِنَّ اللّٰهَ يَأْتِي بِالشَّمْسِ مِنَ الْمَشْرِقِ، میرا رب وہ ہے جو سورج کو مشرق سے لاتا ہے جیسے اس کی مشیت کا تقاضا ہوتا ہے۔ یہاں پر 'با' تعدیت کی ہے۔ فَأْتِ

بِهَا مِنَ الْمَغْرِبِ، تو تو اسے مغرب سے لا کہ وہ اپنی طبعی سیر سے مغرب سے مشرق کی طرف چلتا ہوا نظر آئے۔ اگر تجھے کچھ قدرت ہے تو یہ آسان بات ہے لائیے وہ مقدورات ظاہر کیجئے جو اللہ تعالےٰ کی مقدورات کی طرح ہوں۔

**سوال :** حضرت ابراہیم علیہ السلام نمرود لعین کی پہلی دلیل کے ابطال کے درپے کیوں نہ ہوئے ؟

**جواب :** آپ نے اس کے ابطال کی طرف کوئی توجہ نہ دی اس لیے کہ اس کا ابطال تو اتنا واضح اور ظاہر ہے کہ ہر ایک اسے سمجھ سکتا ہے۔ اگر آپ اس کے ابطال کے درپے ہوتے تو سی تحصیل حاصل ہوتی جو ایک فضول امر ہے۔ اسی لیے آپ دوسری طرف متوجہ ہوئے کہ جس میں نمرود لعین کو مکر و فریب اور دھوکہ سازی کی گنجائش بھی نہ ہو۔ یہ عدول من مثال الی مثال (ایک مثال سے دوسری مثال کی طرف متوجہ ہونے) کے قبیل سے ہے جو کہ کلام کی وضاحت کے لیے عموماً ہوتا ہے۔ یہ انتقال من دلیل الی دلیل آخر (ایک دلیل سے دوسری دلیل کی طرف ہٹ جانے) کے قبیل سے نہیں جو کہ باب المناظرہ میں نہایت قبیح امر ہے اور حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اس کا ارتکاب نہیں فرمایا۔

فَبُهِتَ الَّذِي كَفَرَ ط پس مبہوت ہوا وہ جس نے کفر کیا۔ یعنے وہ مبہوت اور متحیر اور مدہوش ہوگیا۔

**سوال :** اسم موصول الذی کے صلہ میں کفر کیوں لایا گیا ہے ؟

**جواب :** بتانا مطلوب ہے کہ حکم کی علت کیا ہے تاکہ نص ہو جائے کہ نمرود کی یہ حجت بازی سراسر کفر ہی کفر تھا۔

**نکتہ :** اسئلۃ الحکم میں ہے کہ قرب قیامت میں سورج کا مغرب کی طرح سے اس لیے طلوع ہوگا کہ جب ابراہیم علیہ السلام نے نمرود سے کہا کہ لاؤ سورج کو مغرب کی جانب سے تو وہ مبہوت ہوگیا۔ اس طرح ہر دور کے جادوگر اور منجمین انکار کرتے چلے آئے ہیں اور انکار کرتے چلے جا رہے ہیں کہ سورج کا مغرب کی طرف سے طلوع کرنا ناممکن ہے۔ اس لیے اللہ تعالےٰ اسے ایک دن مغرب سے لائے گا تاکہ منکرین اللہ تعالےٰ کی قدرت کو دیکھیں اور یقین کریں کہ سورج اسی کے قبضۂ قدرت میں ہے اگر چاہے تو وہ اسے مشرق سے لائے اور چاہے تو وہ اسے مغرب سے لائے۔

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ اور اللہ تعالےٰ ظالم قوم کو ہدایت نہیں دیتا یعنے وہ لوگ جنھوں نے اپنے نفسوں پر ظلم کیا اپنے آپ کو دائمی عذاب کے لیے پیش کر کے بوجہ اس ہدایت کو قبول نہ کرنے کے جو استدلال کے مناہج کا راہ دکھاتی ہیں یعنے ان دلائل قطعیہ کے قبول سے انکار کرنے پر جو کہ حق پر ایسے دلالت کرتے ہیں جو بالکل واضح اور روشن ہیں۔ اور ایسی قوی کہ بمجرد سننے کے خصم مبہوت اور متحیر ہو جائے۔ پس جو شخص اپنے نفس پر ظلم کرتا ہے۔ ایسے دلائل کے قبول سے انکار کرنے پر تو وہ انہی دلائل سے کبھی راہ نہیں پاتا اس لیے کہ دار التکلیف میں معتبر ہدایت وہ ہے جب کہ دوسرے کفر کو پسند کریں اور یہ ہدایت کو چاہے یعنے اللہ تعالےٰ ان میں فعل ہدایت پیدا کرتا ہی نہیں جب کہ وہ ضلالت کو اختیار کیے ہوئے ہیں۔ اس کا دوسرا احتمال یہ بھی ہے کہ معنےٰ یوں ہو کہ وہ اللہ تعالےٰ آخرت میں اس شخص کو بہشت کا راستہ نہیں دکھائے گا جس نے دنیا میں اللہ تعالےٰ کے ساتھ کفر کیا۔

**حکایت** مروی ہے کہ جب نمرود اپنی سرکشی کی انتہا کو پہنچ گیا تو حضرت ابراہیم علیہ السلام سے اس مناظرہ میں شکست کھا کر انہیں آگ میں ڈالا تو اللہ تعالےٰ نے اس کی قوم پر مچھروں کو مسلط کر دیا کہ مچھروں نے ان کے سب گوشت کھائے اور ان کے خون چوس لیے یہاں تک کہ جسم کی صرف ہڈیاں رہ گئیں لیکن نمرود جوں کا توں رہ گیا اور ایک عرصہ کے بعد اس کے نتھنوں میں مچھر گھس گیا۔ اور اس کی یہ کیفیت تھی کہ جب تک سر پر کوڑے بستے رہتے تو آرام رہتا ورنہ ویسے ہی دکھ میں رہتا اسے اللہ تعالےٰ نے اسی عذاب میں چار سو سال تک مبتلا رکھا۔

**ف:** یہی وہ نمرود ہے جس نے بابل میں بہت بلند مکان تعمیر کرایا۔ اللہ تعالےٰ نے اس کی بنیادیں اکھیڑ ڈالیں اور وہ ان پر چھتوں سمیت گرا جس سے وہ سب کے سب فنا ہو گئے۔

حضرت شیخ عطار رحمہ اللہ تعالےٰ فرماتے ہیں ؎

سوئے او خصمیکہ تیر انداختہ
پشۂ کارش کفایت ساختہ

**ترجمہ:** اس کی طرف دشمن نے تیر پھینکا۔ ایک مچھر نے اس کا کام تمام کر دیا۔

**تفسیر صوفیانہ** آیت میں اشارہ ہے کہ اللہ تعالےٰ نے نمرود کو وہ ملک عطا کیا کہ اس سے قبل کسی کو نہ دیا تھا اور اس نے بھی دعویٰ ربوبیت کیا کہ اس سے قبل کسی نے ایسا دعویٰ نہیں کیا۔ اسی طرح انسان کو ایسی شرافت بخشی اور اس میں وہ استعداد عنایت فرمائی کہ جس سے بہت بڑا کمال حاصل کر سکے اور اسے غایت درجہ کا لطیف بنایا کہ وہ طلب کمال میں دائم الحرکۃ رہے وہ سب سے پہلے اپنے حواس خمسہ سے محسوسات کو دیکھتا ہے یعنے اس دنیا کو تو اس کے تصور میں صرف یہی دنیا ہی ہوتی ہے۔ پھر وہ اپنا کمال اسی کے حصول کو ہی سمجھتا ہے۔ چنانچہ اس کمال کے حصول میں لگ جاتا ہے اور یہ سب اس کی طبع کے موافق ہے اس لیے کہ وہ مٹی سے پیدا کیا گیا ہے اور مٹی سفلی الطبع ہے۔ اس لیے کہ انسان طبعاً سفلیات کی طرف جھکا رہتا ہے اور یہ دنیا بھی سفلی ہے اس وجہ سے انسان اپنی طبع اور طلب کمال کے قدموں سے اس کے حصول میں چل پڑتا ہے۔ پھر جدھر اس کی طبع کمال کے حصول کی طرف متوجہ ہوتی ہے تو اس کے حصول میں لگ جاتا ہے یہاں تک کہ اسے عالم علوی وسفلی کے جمیع مراتب کے حصول کا خیال ہو جاتا ہے۔ پھر اس نے جس وقت اپنے نفس کو حصول کمال کی طرف لگا دیا تو اس خیال میں مر مٹتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ابتداً میں تو وہ مال جمع کرنے میں اپنا کمال سمجھتا ہے جس پر وہ بڑا مال جمع کرتا ہے پھر وہ اپنا کمال مرتبہ کے حصول میں سمجھتا ہے، اسے بھی حاصل کر لیتا ہے پھر وہ کمال سمجھتا ہے حکومت کرنے اور بڑے عہدے سنبھالنے میں اس کے بعد اس کے کمال کا تصور امارت وسلطنت کے حصول میں ہوتا ہے اس کے حصول میں لگ جاتا ہے۔ اگر کوئی شے مانع نہ ہوئی تو وہ بادشاہی بلکہ تمام دنیا کا مالک بن جاتا ہے جیسا کہ نمرود کا حال ہے پھر جو ہر انسان اس پر اکتفا نہیں کرتا بلکہ جونہی بڑا غنی ہو جاتا ہے تو حرص کی لپیٹ میں آ جاتا ہے۔ جب حرص میں یکتا ہو جاتا تو اس کی طلب میں اضافہ ہوتا ہے یہاں تک کہ سفلیات کی ہر شے کو قبضہ میں لانا چاہتا ہے۔ لیکن وہ ان

سب کا مالک تو نہیں ہو سکتا۔ اس کے بعد علویات کی اشیاء کا قصد کرتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آج تک زمین کے بادشاہ آپس میں لڑ رہے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی لڑائی زمین کے بادشاہوں سے بھی رہتی ہے اور مالک الملک فی السموات والارض کے ساتھ بھی کہ پھر وہ ربوبیت کا دعویٰ کرنے لگ جاتا ہے جیسے نمرود نے کیا اس کی سرکشی اور حد سے بڑھنے کا سبب اللہ تعالےٰ نے بتایا:

"ان الانسان لیطغیٰ ان راٰہ استغنیٰ"

جب اس کا استغنا مکمل ہو جاتا ہے تو سمجھو کہ وہ طغیان و سرکشی میں مکمل ہو گیا یہاں تک کہ کفران نعمت کا مرتکب ہونے لگ جاتا ہے۔ یہ سب کچھ اس لیے کہ اس کا جوہر انسانی فاسد ہو گیا یہ اس وقت ہوا جب کہ اس نے اپنے آپ کو نفس کی خواہشات کے حوالے کر دیا اگر اس کا جوہر انسانی صحیح رہے تو کسی کامل کی تربیت کی برکت سے تو وہ اپنے آپ کو نفس کی خواہشات کے حوالے نہیں کر سکتا بلکہ اسے اس کمال کی استعداد کی طرف ہدایت نصیب ہوتی ہے جو اس کے جوہر کے لیے مقدر ہے۔

چنانچہ اللہ تعالےٰ نے فرمایا:

"اھدکم الی سبیل الرشاد"

صاحب تربیت نبی علیہ السلام ہوتے ہیں یا ان کا خلیفہ یا شیخ کامل اور مرشد جو اس کی تربیت کر کے اسے ماسوی اللہ سے پاک کرتا ہے جس سے وہ طلب کمال میں انتہا تک پہنچ جاتا ہے یعنے وجود الموجود میں فانی من الوجود ہو جاتا ہے تاکہ وہ اپنے وجود سے فنا پا کر بقا رفی وجود الموجود کے مرتبہ کو حاصل کر سکے جب وہ فساد جوہر اور ابطال حسن استعداد و بالکمال کے وقت کہتا ہے: اَنَا اُحیِی و اُمیت۔ تو جوہر کی درستی اور حسن الاستعداد کو طلب کمال میں صرف کر کے کہتا ہے، مافی الوجود سوی اللہ۔ بزرگی تو اس میں ہے کہ لا الٰہ الا اللہ کے چابک سے نمرود النفس کے دماغ کو صاف کرے یہاں تک کہ وہ اللہ تعالےٰ پر ایمان لائے اور وجود طاغوت بلکہ وجود کل موجود ماسوی اللہ سے کفر کرے اور اللہ تعالیٰ اس قوم کو ہدایت نہیں دیتا جو عالم توحید میں اللہ تعالےٰ سے شرک کرتی ہے اور شرک بہت بڑا ظلم ہے۔ جو بھی گمراہ ہوا اور وہ سیدھے راستے سے بھٹکا جو شرک میں مبتلا ہوا۔ (کذا فی التاویلات النجمیہ)

**سبق:** عاقل پر لازم ہے کہ شرک خفی سے بچے اور اپنے نفس کو خسیس اخلاق سے پاک اور ستھرا کرے نہ مال سے دھوکہ کھائے اور نہ مراتب پر فریفتہ ہو بلکہ ہر وقت مالک متعال کی طرف رجوع رکھے۔

**حکایت:** فقیر (صاحب روح البیان اسماعیل حقی) کہتا ہے کہ میں نے ایک جگہ پتھر دیکھا جس پر چند سطریں یوں مکتوب تھیں:

| | |
|---|---|
| فرحک بشیء من الدنیا دلیل علی بعدک من اللہ۔ | تیرا دنیا کی کسی شئے پر خوش ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ تو ابھی اللہ تعالےٰ سے دور ہے۔ |
| وسکونک الی ما فی یدک دلیل علی قلۃ | اور تیرا اپنی ملکیہ کی چیزوں سے سکون پانا دلیل ہے کہ تجھے اپنے |

